٧٤٧٨- حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ زُرَارَةَ حَدَّثَنَا هُشَيْمٌ عَنْ أَبِي هَاشِمٍ عَنْ أَبِي مِجْلَزٍ عَنْ قَيْسِ بْنِ عُبَادٍ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا ذَرٍّ يُقْسِمُ قَسَمًا أَنَّ هٰذَانِ خَصْمَانِ اخْتَصَمُوا فِي رَبِّهِمْ أَنَّهَا نَزَلَتْ فِي الَّذِينَ بَرَزُوا يَوْمَ بَدْرٍ حَمْزَةُ وَعَلِيٌّ وَعُبَيْدَةُ بْنُ الْحَارِثِ وَعُتْبَةُ وَشَيْبَةُ ابْنَا رَبِيعَةَ وَالْوَلِيدُ بْنُ عُتْبَةَ.

البخاري (٣٩٦٦-٣٩٦٨-٣٩٦٩-٤٧٤٣) ابن ماجه (٢٨٣٥)

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ قسم کھا کر کہتے تھے: "یہ دو فریق ہیں جنہوں نے اپنے رب کے بارے میں اختلاف کیا" وہ یہ کہتے تھے کہ یہ آیت ان کے متعلق نازل ہوئی ہے جنہوں نے جنگ بدر میں مبارزت کی' حضرت حمزہ' حضرت علی اور حضرت عبیدہ بن حارث رضی اللہ عنہم ان کے مقابلہ میں عتبہ بن ربیعہ' شیبہ بن ربیعہ اور ولید بن عتبہ نکلے۔

٧٤٧٩- حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ حَدَّثَنَا وَكِيعٌ ح وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمٰنِ جَمِيعًا عَنْ سُفْيَانَ عَنْ أَبِي هَاشِمٍ عَنْ أَبِي مِجْلَزٍ عَنْ قَيْسِ بْنِ عُبَادٍ قَالَ سَمِعْتُ أَبَا ذَرٍّ يُقْسِمُ لَنَزَلَتْ هٰذَانِ خَصْمَانِ بِمِثْلِ حَدِيثِ هُشَيْمٍ. سابقہ حوالہ (٧٤٧٨)

امام مسلم نے اس حدیث کی دو سندیں ذکر کیں: قیس بن عبادہ کہتے ہیں: میں نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کو قسم کھا کر یہ کہتے ہوئے سنا: "هذان خصمان" یہ آیت نازل ہوئی اور یہ حدیث سابق کی مثل ہے۔

آج بروز ہفتہ ۸ رجب ۱۴۰۳ھ بمطابق ۲ جنوری ۱۹۹۳ء نماز فجر کے بعد اللہ تعالیٰ نے اس گنہگار کے ہاتھوں صحیح مسلم کا ترجمہ مکمل کرادیا' اللہ تعالیٰ کا بے حد و حساب شکر ہے کہ اس نے اپنے اس بے بضاعت اور عاجز بندے کو اپنے رسول معظم ﷺ کے کلام معجز نظام کو اردو میں منتقل کرنے کی توفیق اور سعادت بخشی الٰہ العالمین! جس طرح تو نے مجھے صحیح مسلم شریف کے مکمل ترجمہ کی توفیق دی ہے' قرآن مجید کے مکمل ترجمہ کی بھی توفیق اور سعادت عطا فرما اور میرے اس کام کو میری مغفرت کا ذریعہ اور صدقہ جاریہ کردے!
آمین یا رب العالمین!

❁❁❁❁❁

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا

اور جو حکم نہ مانے اللہ اور اس کے رسول کا بیشک وہ صریح گمراہی بہکا (الاحزاب ۳۶)

# صحیح مسلم شریف
## (مترجم)




مصنفہ:

امام المحدثین ابو الحسین مسلم بن الحجاج القشیری رحمہ اللہ

ترجمہ و تحشیہ:

علامہ غلام رسول سعیدی